# امثال القرآن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## صحابہ کی مثال

مُحَمَّدٌ رَسُولُ اللَّهِ وَالَّذِينَ مَعَهُ أَشِدَّاءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَاءُ بَيْنَهُمْ تَرَاهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَبْتَغُونَ فَضْلًا مِنَ اللَّهِ وَرِضْوَانًا سِيمَاهُمْ فِي وُجُوهِهِمْ مِنْ أَثَرِ السُّجُودِ ذَٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرَاةِ وَمَثَلُهُمْ فِي الْإِنْجِيلِ كَزَرْعٍ أَخْرَجَ شَطْأَهُ فَآزَرَهُ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوَىٰ عَلَىٰ سُوقِهِ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ وَعَدَ اللَّهُ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ مِنْهُمْ مَغْفِرَةً وَأَجْرًا عَظِيمًا (الفتح:29)

محمد اللہ کے رسول ہیں اور وہ لوگ جو ان کے ساتھ ہیں کافروں پر سخت ہیں، آپس میں مہربان ہیں، آپ انہیں رکوع اور سجدہ کرتے ہوئے دیکھیں گے وہ اللہ کا فضل اور رضامندی چاہتے ہیں۔ ان کی علامت ان کے چہروں پرسجدوں کے اثر سےہے، ان کی یہ مثال تورات میں ہے اور ان کی مثال انجیل میں جیسے ایک کھیتی ہو جس نے اپنی کونپل نکالی پھر اسے مضبوط کیا پھر وہ سخت ہوئی، پھر وہ اپنے تنے پر کھڑی ہو گئی۔ وہ کاشتکاروں کو خوش کرتی ہے تاکہ (اللہ) ان کے ذریعے کافروں کو غضب ناک کرے۔ ان میں سے جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل کیے اللہ نے ان سے بخشش اور بہت بڑے اجر کا وعدہ کر رکھا ہے۔

ہو حلقۂ یاراں تو بریشم کی طرح نرم
رزمِ حق و باطل ہو تو فولاد ہے مومن

## مثال سے حاصل ہونے والے فوائد

### صحابہ کی فضیلت

- السابقو ن جن سے اللہ راضی ہوگیا
- سب لوگوں سے افضل
- اللہ کے چنے ہوئے
- صحابہ جیسا ایمان لانے کا حکم
- صحابی کی نبیﷺ کے ساتھ ایک گھڑی کی رفاقت کی فضیلت
- صحابہ کے بارے میں نامناسب گفتگو کی ممانعت

### ایمان والوں کا آپس میں رشتہ

- ایمان والے آپس میں ایک دوسرے کے لیے جھکے ہوئے
- ایک دوسرے کے دوست
- ایک جسم کی مانند
- ایک عمارت کی مانند
- خیر خواہی کا رشتہ
- آسانی اور نرمی والے
- ایک دوسرے سے محبت اور انس کرنا
- مومن کا اپنے بھائی کی مدد میں لگے رہنا
- دوسرے کے لیےآئینہ بن جانا

### مومن کے مومن پر چھ حق ہیں

- (1)۔جب بیمار ہو جائے تو اس کی بیمار پرسی کرے ،
- (2)۔جب فوت ہو جائے تو(اس کے کفن،دفن اور جنازے میں )شریک ہو ،
- (3)۔جب وہ اسے دعوت دے تو قبول کرے ،
- (4)۔جب وہ اسے ملے تو سلام کہے ،
- (5)۔جب اسے چھینک آئے تواسے دعا دے ۔
- (6)۔اور جب وہ غائب ہو یا موجود تو اس کی خیر خواہی کرے ۔

## ✓ کرنے کے کام

- صحابہ سے محبت کریں اور ان جیسے اعمال کرنے کی کوشش کریں ۔
- صحابہ سے بغض نہ رکھیں ۔
- آپس میں محبت و اتفاق سے رہیں ۔
- اہل ایمان کے لیے جسد واحد کی طرح بنیں ۔
- کثرت سے رکوع و سجود کریں ۔
- اپنے آپ کو ایمان و اسلام سے مزین کریں ۔
- دین کے پودے لگائیں اس طرح کہ لوگوں میں دین کی نشرو اشاعت کریں ۔
- ایمان اور عمل صالح کے ثمرات پر غور کریں اور نیک کاموں میں جلدی کریں ۔

اللَّهُمَّ اهْدِنِي لِأَحْسَنِ الْأَخْلَاقِ لَا يَهْدِي لِأَحْسَنِهَا إِلَّا أَنْتَ
وَاصْرِفْ عَنِّي سَيِّئَهَا لَا يَصْرِفُ عَنِّي سَيِّئَهَا إِلَّا أَنْتَ